بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عمر فاروق رضی اللہ عنہ

## پر بہتان عظیم

مرتبہ

عبد الحمید

مسجد المسلمین شہدادکوٹ

ضلع قمبر شہدادکوٹ (سندھ) پاکستان

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# عمر فاروقؓ پر بہتان عظیم

بعض لوگ حضرت عمرؓ پر الزام لگاتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے بیس رکعت تراویح پڑھی ہیں یہ حضرت عمرؓ پر بہتان عظیم ہے۔ بھلا حضرت عمرؓ جیسے جلیل القدر صحابی سنت رسول ﷺ کی مخالفت کیسے کرسکتے ہیں۔

**عامۃ المسلمین** کا یہ ایمان ہے کہ حضرت عمرؓ عمداً سنت رسول ﷺ کے خلاف کبھی اور کوئی بھی کام نہیں کرسکتے، اس لئے الحمدللہ حضرت عمرؓ نے سنت رسولؐ پر عمل کرتے ہوئے اپنی خلافت کے دور میں بھی گیارہ رکعت تراویح کا ہی حکم فرمایا تھا۔

جس کا ثبوت مندرجہ ذیل ہے:

وَعَنِ السَّآئِبِ ابۡنِ یَزِیۡدَ قَالَ اَمَرَ عُمَرُ بۡنُ الۡخَطَّابِ اُبَیَّ ابۡنَ کَعۡبٍ وَّتَمِیۡمَا نِ الدَّارِیۡ اَنۡ یَّقُوۡمَا لِلنَّاسِ فِیۡ رَمَضَانَ بِاِحۡدٰی عَشۡرَةَ رَکۡعَةً وَّکَانَ الۡقَارِیۡ یَقۡرَأُ

حضرت سائبؒ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطابؓ نے ابی بن کعبؓ اور تمیمؓ داری کو یہ حکم فرمایا کہ وہ رمضان میں لوگوں کو گیارہ رکعت (تراویح) پڑھائیں اور امام ان

بِالْمِئِيْنَ حَتّٰى كُنَّا نَعْتَمِدُ عَلَى الْعَصَا مِنْ طُوْلِ الْقِيَامِ فَمَا كُنَّا نَنْصَرِفُ اِلَّا فُرُوْعِ الْفَجْرِ.﴾

(مشکوٰۃ باب قیام شہر رمضان)

(رواہ موطا مالک کتاب الصلوٰۃ فی رمضان باب ماجاء فی قیام رمضان)

سورتوں کی تلاوت کرتے تھے جس میں تقریباً سو آیات ہوتیں طویل قیام کی وجہ سے ہم لاٹھیوں کے سہارے کھڑے ہوتے تھے اور مسجد سے ہماری واپسی فجر کے قریب ہوتی تھی۔

ہماری ہر اس شخص سے خیر خواہانہ گزارش ہے جو رسول اللہ ﷺ کو آخری نبی مانتا ہے اور حضرت عمرؓ کو رسول اللہ ﷺ کا سچا صحابی سمجھتا اور مانتا ہے کہ وہ نماز تراویح کی تعداد کے بارے میں حضرت عمرؓ کے مندرجہ بالا فیصلہ کو دل کی خوشی سے مانتے ہوئے حضرت عمرؓ پر یہ بہتان عظیم نہ لگائے کہ حضرت عمرؓ بیس رکعت تراویح پڑھتے تھے بلکہ حضرت عمرؓ کے فیصلہ کو مان کر آج سے یہ کہنا شروع کر دیں کہ حضرت عمرؓ بیس رکعتیں تراویح نہ خود پڑھتے تھے اور نہ ہی کبھی بیس رکعت تراویح پڑھنے کا حکم فرمایا بلکہ حضرت عمرؓ رسول اللہ ﷺ کی سنت مطہرہ پر عمل کرتے ہوئے خود بھی گیارہ رکعت تراویح پڑھتے تھے اور ایمان والوں کو بھی گیارہ رکعت پڑھنے کا حکم فرماتے تھے۔

اس لئے ہماری تمام مسلمانوں کی خدمت میں خیر خواہانہ گزارش ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کی سنت مطہرہ اور حضرت عمر فاروقؓ کے گیارہ رکعت تراویح پڑھنے کے حکم پر عمل کرنے کے لئے گیارہ رکعت تراویح پڑھنے اور ملاوٹ سے پاک خالص دین اسلام پر عمل کرنے کے لئے رسول اللہ ﷺ کے حکم مبارک فَاعْتَزِلْ تِلْكَ الْفِرَقَ كُلَّهَا. کو مانتے ہوئے تمام فرقوں سے علیحدہ ہوکر اور آپؐ کے ہی حکم مبارک تَلْزَمُ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ. پر عمل کرکے **جماعت المسلمین** میں شمولیت اختیار کریں۔ (صحیح بخاری وصحیح مسلم)

آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ تمام لوگوں کو حق سمجھنے، حق قبول کرنے، حق پر عمل کرنے اور حق کی تبلیغ کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

**فقط**

**عبدالحمید**

**مسجد المسلمین شہدادکوٹ**

**ضلع قمبر شہدادکوٹ (سندھ) پاکستان**

صفر ۱۴۳۱ھ فروری ۲۰۱۰ء